واعتصموا بحبل الله جميعا ولا تفرقوا واذكروا نعمت الله عليكم

# انوار خلافت

یعنی

ان تقریروں کا مجموعہ جو حضرت صاحبزادہ مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب خلیفۃ المسیح ثانی ایدہ اللہ تعالیٰ نے اپنے عہد خلافت کے دوسرے سالانہ جلسہ پر ۲۶ - ۲۷ - ۲۸ - اور ۳۰ دسمبر ۱۹۱۵ء کو فرمائیں

بمعہ صفحات ۱۰۰

مرتبہ

منشی غلام نبی (بلانوی)

اکتوبر ۱۹۱۶ء

مطبوعہ روز بازار سٹیم پریس امرتسر

تعداد جلد ۱۰۰۰ قیمت ۱۰/

# فہرست مضامین انوار خلافت


| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| خطبہ جمعہ | ۱ |
| ۲۷ دسمبر ۱۹۱۵ء کی تقریر | ۱۱ |
| وسیع جلسہ گاہ کی ضرورت | ۱۳ |
| پیغامیوں کی بدزبانی | ۱۴ |
| اسمہ احمد کی پیشگوئی کے مصداق حضرت مسیح موعودؑ ہیں | ۱۸ |
| انجیل میں آنحضرت صلعم کا نام محمد آیا ہے | ۲۴ |
| فارقلیط | ۲۵ |
| پہلی دلیل حضرت مسیح موعود کا نام احمد ہونیکی | ۲۵ |
| حضرت مسیح موعودؑ کے احمد ہونیکے متعلق پہلا ثبوت | ۳۳ |
| دوسرا۔ تیسرا۔ چوتھا ثبوت | ۳۴ |
| پانچواں ۔ چھٹا ثبوت | ۳۵ |
| ساتواں ۔ آٹھواں ثبوت | ۳۶ |
| نواں ثبوت | ۳۷ |
| دسواں ثبوت | ۳۸ |
| دوسری دلیل | ۴۰ |
| تیسری دلیل | ۴۱ |
| چوتھی دلیل | ۴۴ |
| پانچویں دلیل | ۴۵ |
| چھٹی دلیل | ۴۶ |
| ساتویں دلیل | ۴۷ |
| ایک ضمنی بات | ۴۸ |
| آٹھویں دلیل | ۴۹ |
| نویں دلیل | ۵۰ |
| بقیہ تقریر ۲۷ دسمبر ۱۹۱۵ء | ۵۳ |
| مسئلہ نبوت مسیح موعود | ۵۴ |
| ایک اعتراض اور اُس کا جواب | ۵۹ |
| نبی کے لئے شریعت کا لانا شرط نہیں | ؍؍ |
| آنحضرت صلعم کی ہتک نہیں بلکہ عزت ہے | ۶۳ |
| تحصیل علم | ۶۷ |
| عورتوں کو علم دین سکھاؤ | ۸۳ |
| غیر احمدی کا جنازہ پڑھنا | ۹۱ |
| غیر احمدیوں کو لڑکی دینا | ۹۳ |
| گورنمنٹ کی وفاداری | ۹۵ |
| ۲۸ دسمبر ۱۹۱۵ء کی معرکۃ الآرا تقریر | ۹۸ |
| اس تاریخی تقریر میں ایک خاص اسلوب سے ان فتنوں کو بیان کیا گیا ہے جو مسلمانوں کی تباہی کا باعث | تا ۱۴۴ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ

# خطبہ جمعہ

## فرمودہ امیر المومنین حضرت خلیفۃ المسیح المہدی

### ۲۴ دسمبر ۱۹۱۵ء بایام جلسہ سالانہ

---

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِيْ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

---

دُنیا کی کوئی ترقی اور کوئی کامیابی کوئی عزت اور کوئی رتبہ کوئی درجہ اور کوئی امتیاز ایسا نہیں ہے۔ جو بغیر محنت اور کوشش کے انسان کو حاصل ہو سکے۔ جسقدر کوئی چھوٹی کامیابی ہوگی۔ اس کے لحاظ انسان کو بھی تھوڑی ہی محنت اور مشقت برداشت کرنی پڑے گی۔ اور جسقدر بڑی کامیابی اور بڑا عہدہ ہوگا۔ اسی قدر اس کے حصول کے لئے بہت کوشش اور محنت کرنی پڑے گی غرض چھوٹے سے چھوٹے کام میں بھی انسان کو کچھ نہ کچھ محنت اور مشکل ضرور پیش آتی ہے۔ سوائے ان چیزوں کے حصول کے جن کی انسان کو ہر وقت اور ہر لمحہ ضرورت رہتی ہے اور جن کے بغیر وہ ایک دم بھی زندہ نہیں رہ سکتا باقی جسقدر بھی چیزیں ہیں۔ وہ اسی قسم کی ہیں کہ ان کے لئے انسان کو ضرور تھوڑی بہت محنت مشقت

برداشت کرنی پڑتی ہے۔ وہ چیزیں جو بغیر محنت کے حاصل ہوتی ہیں۔ اور جن پر انسان کی بقا منحصر ہے۔ اور جن کا ہر وقت وہ محتاج ہے ان میں سے ایک ہوا ہے۔ اس کی انسان کو سوتے بھی جاگتے بھی چلتے بھی پھرتے بھی اُٹھتے بھی بیٹھتے بھی کھاتے بھی پیتے بھی پہنتے بھی اُتارتے بھی۔ غرضیکہ ہر وقت اور ہر گھڑی ضرورت ہے۔ اور ہر ایک انسان ہر حالت میں ہوا کا محتاج ہے۔ اور کوئی ایسا وقت انسان پر نہیں آتا کہ وہ ہوا سے مستغنی ہو۔ کبھی ایسا نہیں ہوگا۔ کہ کوئی سوئے اور سانس نہ لے اور پھر زندہ اُٹھ کھڑا ہو۔ کبھی ایسا نہیں ہوگا کہ کوئی کھائے اور سانس نہ لے کبھی ایسا نہیں ہوگا کہ کوئی پیئے اور سانس نہ لے۔ بلکہ ہر آن اور ہر حالت میں ہر انسان اس کو استعمال کرتا ہے لیکن خدا نے اس کے لئے کوئی قیمت اور کوئی محنت نہیں رکھی۔ تم کبھی کسی انسان کو نہ دیکھو گے کہ وہ ہوا کے حصول کے لئے کوشش کر رہا ہو۔ بلکہ خدا تعالےٰ کی چلائی ہوئی ہوا خود بخود اس کے پھیپھڑوں میں چلی جاتی۔ اور اس کو زندہ رکھتی ہے لیکن وہ دوسری چیزیں جن کا انسان محتاج ہے۔ لیکن ہوا سے کم درجہ پر محتاج ہے۔ ان کے حصول کے لئے ضرور محنت کرنی پڑتی ہے۔ تم نے کبھی نہیں دیکھا ہوگا کہ پانی جیسی ضروری چیز جس کے بغیر انسان دو یا تین دن کے اندر مر جاتا ہے یا کھانے جیسی ضروری چیز جس کے بغیر پانچ دس دن تک بھی زندہ نہیں رہ سکتا۔ کسی کے مُنہ میں خود بخود چلی گئی ہو۔ پانی کبھی خود بخود مُنہ میں نہیں جاتا۔ اسی طرح روٹی کبھی اپنے آپ مُنہ میں نہیں چلی جاتی۔ لیکن ہوا خود بخود چلی اور ہر وقت جاتی ہے۔ کیوں؟ اس لئے کہ اس کے بغیر تو انسان ایک سیکنڈ بھی زندہ نہیں رہ سکتا لیکن کھانے پینے کے بغیر کچھ عرصہ رہ سکتا ہے اور ہر وقت اِنکی ضرورت نہیں رہتی پس چونکہ ان کے بغیر انسان کچھ وقت تک زندہ رہ سکتا ہے۔ اس لئے خدا تعالیٰ نے انکے حصول کے لئے کچھ نہ کچھ محنت رکھ دی ہے اور وہ ہر ایک امیر سے لیکر غریب تک کو کرنی پڑتی ہے۔ دیکھو پانی کے لئے اوّل تو یہ محنت کرنی پڑتی ہے کہ کنواں کھودا جاتا ہے لیکن اگر کنواں کھدا ہوا بھی ہو تو پھر اس سے پانی نکالنا پڑتا ہے۔ اور اگر گھڑوں میں بھی سقہ ڈال جائے تو گھڑے سے نکالنا پڑتا ہے۔ اور اگر کوئی گھڑے سے بھی ڈال دے تو مُنہ میں ڈالکر حلق سے نیچے کرنا پڑتا ہے۔ لیکن اگر کوئی پانی کے پینے کے لئے یہ کہے کہ خود بخود ہی مُنہ میں چلا جائے اور پھر خود بخود ہی پیٹ میں بھی چلا جائے تو یہ کبھی نہیں ہوسکتا۔ اسی طرح کھانے کے لئے ہے۔ انسان کو ضرور کچھ نہ کچھ محنت کرنی پڑتی ہے۔ اگر سب کچھ تیار شدہ بھی مل جائے تو بھی لقمہ توڑ کر مُنہ

میں ڈالنے دانتوں سے چبانے اور حلق سے نگلنے کی محنت ضرور گوارا کرنی پڑے گی پس ہم دُنیا میں دیکھتے ہیں کہ وہ چیزیں جن کا انسان ہر وقت محتاج ہے۔ گو کچھ عرصہ کے لئے صبر بھی کر سکتا ہے۔ ان کے لئے یہ شرط خدا تعالےٰ نے لگا دی ہے کہ وہ بغیر محنت کے حاصل نہیں ہو سکتیں۔ دوسری چیزوں کا تو ٹھکانا ہی نہیں۔ یہی دیکھ لو کہ لڑکے جب باہر بیر کھانے کے لئے جاتے ہیں تو کئی دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ بیروں کی خاطر جھاڑیوں کے کانٹوں سے ان کے ہاتھ لہولہان ہو جاتے ہیں۔ اور ایک بیر کی خاطر کانٹوں میں ہاتھ ڈالتے۔ اور چُن کر نکالتے ہیں۔ خون ہاتھ سے بہ رہا ہے۔ مگر وہ بڑے خوش ہوتے اور کہتے ہیں کیا مزے کا بیر ہے اور کیسا میٹھا ہے۔ یہ تو بچوں کی مثال ہے۔ اگر اس سے آگے چلو تو جتنا بڑا کسی کا مدعا پاؤ گے۔ اتنی ہی بڑی اُسے محنت اور مشقت کرتے بھی دیکھو گے۔ طالبعلموں کی پڑھائی کو ہی لے لو۔ لڑکے پڑھائی میں محنت کرنا بہت ضروری اور لابدی سمجھتے ہیں۔ اِس لئے کہ وہ جانتے ہیں کہ اس کے حاصل کر لینے سے زندگی آرام اور آسایش سے گزرے گی۔ تو طالب علم حصولِ علم کے لئے بہت ہی محنتیں کرتے ہیں بلکہ بعض تو مسلول ہو کر مر بھی جاتے ہیں۔ ان کو اپنا مدعا ابھی حاصل بھی نہیں ہوتا کہ وہ اس کے حصول میں اپنی جان بھی دے دیتے ہیں پھر جو اپنے مُدعا کو پہنچتے ہیں۔ وہ بہت نفس کشی اور محنت کے بعد پہنچتے ہیں۔ گویا ہر روز مر کر علم حاصل کرتے ہیں یہ کبھی نہیں ہوگا کہ کوئی انسان علم کے سیکھنے کے لئے نہ محنت کرے اور نہ کوشش۔ لیکن سوتا ہوا اُٹھے تو سب علموں سے واقف ہو جائے یا گھر بیٹھا رہے اور مدرسہ میں نہ جائے تو عالم بنجائے۔ اور اُسے سارے علوم آجائیں۔ پھر اس موجودہ جنگ کو ہی دیکھ لو کہ اس میں کس قدر خونریزی ہو رہی ہے۔ ہزارہا انسان فنا ہو رہا ہے۔ اور کروڑوں کا گولہ بارود خرچ ہو رہا ہے۔ اور دیگر اخراجات اس قدر ہیں کہ ایک دن میں ایک اک سلطنت کا اتنا خرچ اُٹھ جاتا ہے جتنی بڑی بڑی ریاستوں بلکہ حکومتوں کی سالانہ آمدنی ہوتی ہے فقط ایک سلطنت برطانیہ نے اعلان کیا تھا کہ چار گھنٹے کی جنگ میں جو صرف پانچ سو گز زمین کے حاصل کرنیکے لئے تھی اسقدر گولہ بارود خرچ ہوا ہے کہ جتنا ٹرنسوال کی اڑھائی سال کی لڑائی میں خرچ ہوا تھا۔ اس جنگ میں جو گولہ بارود استعمال ہو رہا ہے انہیں سے بعض گولے ایسے قیمتی ہیں کہ ایک اک گولے کی قیمت پندرہ پندرہ سو روپیہ تک ہوتی ہے پھر ایسے گولے بارش کی طرح دشمن کی فوج پر پڑتے ہیں۔ اس سے حساب کر لو کہ کس قدر روزانہ خرچ صرف گولہ بارود پر ہوتا ہے لیکن جانتے ہو اسقدر خرچ کرنیکی کیا وجہ ہے؟ وجہ یہ ہے کہ ہر ایک سلطنت یہ

کہتی ہے کہ ہماری قوم کی آزادی نہ چھن جائے۔اس غرض کے لئے خون کے دریا بہائے جا رہے ہیں۔ روپیہ بے انتہا خرچ کیا جا رہا ہے۔ وقت خرچ ہو رہا ہے پھر فتح جسکی قسمت میں ہوگی۔اس کو حاصل ہوگی مگر دیکھتے ہو محنت کس قدر ہو رہی ہے کتنے ہی ایسے گھر ہیں جنہوں نے اس آزادی کے لئے تلوار اُٹھائی لیکن سب مارے گئے۔اور اب ان کے گھروں میں کوئی مرد نہیں ہے۔اخبارات میں اس قسم کے حالات چھپتے رہتے ہیں کہ فلاں گھر کے سات مرد تھے اور ساتوں جنگ میں مارے گئے لیکن اس طرح مرنے سے کمی نہیں آتی۔ بلکہ اُنکی جگہ اور کھڑے ہو جاتے ہیں۔ ایک مر کر گرتا ہے تو دوسرا اسکی جگہ کھڑا ہو جاتا ہے اور یہ سب کچھ اس لئے کہ اپنی قوم کی عزت اور آزادی برقرار رہے۔غرض کوئی ایسی چیز نہیں جو بغیر محنت کے حاصل ہو۔پانی اور کھانے سے لیکر بڑی سے بڑی حکومت تک کے تمام کے تمام مقاصد ایسے ہیں جو محنت کے بغیر حاصل نہیں ہو سکتے پھر کون نادان ہے جو یہ کہے یا سمجھے کہ خدا تعالےٰ سے تعلق گھر بیٹھے بغیر محنت اور کوشش کے ہو جائے۔جبکہ علم۔دولت۔عہدہ۔رتبہ۔روٹی۔پانی خود بخود حاصل نہیں ہو جاتے بلکہ ان کے لئے محنت کرنی پڑتی ہے تو پھر خدا تعالےٰ سے تعلق کس طرح بغیر کوشش کے ہو سکتا ہے۔اس کے لئے تو بڑی بڑی قربانیاں اور محنتیں کرنی پڑتی ہیں تب انسان کامیاب ہوتا ہے لیکن یہ محنتیں اور کوششیں اس کامیابی کے سامنے جو خدا تعالےٰ کے ساتھ تعلق پیدا کرنے سے حاصل ہوتی ہیں کچھ بھی مقابلہ نہیں کر سکتیں مجھے اخباروں میں اس قسم کی باتیں دیکھ کر اہلِ یورپ کی ہمت پر حیرت ہوا کرتی ہے کہ فلاں مقام پر اتنے سو گز زمین حاصل کرنے کے لئے اتنے ہزار آدمی مارے گئے ہیں اور پھر ساتھ ہی یہ بھی لکھا ہوتا ہے کہ اس قربانی کے مقابلہ میں ہمیں فائدہ بہت زیادہ ہوا ہے۔ بات اصل میں یہ ہے کہ جب انعام بڑا ہو تو اس کے حصول کے لئے خواہ کتنی ہی محنت اور مشقت کیوں نہ برداشت کرنی پڑے اسکی پروا نہیں کی جاتی۔دیکھو علم کے پڑھنے میں کتنا روپیہ اور وقت صرف کیا جاتا ہے اور کس قدر محنت کرنی پڑتی ہے لیکن کیا کبھی کسی نے علم پڑھنا اس لئے بھی چھوڑ دیا ہے کہ اس کے لئے روپیہ خرچ کرنا پڑتا ہے یا محنت کرنی پڑتی ہے ہرگز نہیں کیوں اس لئے کہ اس روپیہ اور محنت کے بعد جو چیز ملتی ہے وہ بہت بیش قیمت ہے۔تو جہاں انعام بڑا ہوتا ہے وہاں قربانی بھی بڑی کرنی پڑتی ہے۔لیکن ساتھ ہی یہ بھی ہے کہ جہاں انعام بڑا ہو اس کے لئے جو قربانی کی جاتی ہے اس کو بے حقیقت سمجھا جاتا ہے لیکن کوئی یہ خیال نہیں کرتا کہ اللہ تعالےٰ جو خالق ہے۔مالک ہے۔رازق ہے۔وہ ملجائے

تو اس کے لئے محنتیں اور تکلیفیں اُٹھانا کیا چیز ہیں۔ اس وقت میں نے جو سورۃ پڑھی ہے۔ اس میں خدا تعالیٰ نے اسی طرف متوجہ کیا ہے۔ خدا تعالیٰ نے یہ سورۃ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کر کے فرمائی ہے۔ لیکن میرے نزدیک قرآن شریف کی کوئی ایسی آیت نہیں جو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کر کے فرمائی گئی ہو اور دوسرے لوگ بھی اس کے مخاطب نہ ہوں۔ اس میں شک نہیں کہ بعض آیات ایسی ہیں کہ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مخاطب ہوں تو ان کے اور معنی ہونگے اور اگر ہم مخاطب ہوں تو اور۔ لیکن یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ قرآن شریف کی آیتوں کے کئی کئی معنے ہوتے ہیں۔ اس وقت میری غرض اس سورۃ کے وہ معنی بیان کرنا نہیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مخاطب ہونے کی صورت میں ہیں۔ بلکہ وہ معنے بیان کرنے ہیں جو ہمارے متعلق ہیں +

یہ ایک صاف بات ہے کہ وہ انسان جسکو اپنے کام اور کوشش کی نسبت یہ معلوم ہو کہ وہ عمدہ اور مفید ہے اور اس کے نیک نتیجہ سے وہ واقف ہو۔ جس شوق اور محنت سے کام کرتا ہے اس شوق اور محنت سے وہ شخص نہیں کرتا جسے کوئی امید نہ ہو اسی بات کو مدنظر رکھ کر خدا تعالیٰ فرماتا ہے اَلَمۡ نَشۡرَحۡ لَکَ صَدۡرَکَ ۔ اے انسان کیا ہم نے تیرا سینہ نہیں کھول دیا۔ اب یہ دیکھنا ہے کہ سینہ کھولنے سے کیا مُراد ہے۔ آیا سینہ چاک کیا گیا یا کچھ اور ؟ اس کے متعلق خدا تعالےٰ نے قرآن مجید میں دوسری جگہ فرمادیا ہے کہ فَمَنۡ یُّرِدِ اللّٰہُ اَنۡ یَّھۡدِیَہٗ یَشۡرَحۡ صَدۡرَہٗ لِلۡاِسۡلَامِ ۔ پس جسکو خدا تعالےٰ چاہتا ہے کہ ہدایت دے۔ اس کا سینہ اسلام کے لئے کھول دیتا ہے اس آیت سے معلوم ہوا کہ اسلام کو قبول کرنے کی توفیق کے معنے سینہ کھولنے کے ہیں۔ تو اسلام کے لئے سینہ کا کھلنا شرح صدر ہے۔ اب سوال ہوتا ہے کہ اسلام کو قبول کرنے کا نام کیوں شرح صدر رکھا گیا ہے۔ اور دوسرے مذاہب بھی یہی کہتے ہیں کہ ہمارا دین طمانیت دینے والا مذہب ہے اور ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جو اپنے اپنے مذہب پر پورا اطمینان رکھتے ہیں۔ اس لئے ان مذاہب کے متعلق بھی کیوں نہ یہی کہا جائے۔ لیکن یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ لفظ صرف اسلام کے لئے استعمال ہو سکتا ہے اور اسلام نے ہی کیا ہے اور اس میں بہت بڑی یہ حکمت ہے کہ گو عرفاً ہم دوسرے مذاہب کے لئے بھی شرح صدر کے الفاظ بول سکتے ہیں اور قرآن کریم میں بھی کفر کے لئے یہ الفاظ استعمال ہوتے ہیں لیکن اصل میں صرف اسلام ہی اس کا مصداق ہے کیونکہ دوسرے مذاہب والے لوگ اپنے مذہب کے سچا ہونے کے متعلق دلیل کوئی نہیں رکھتے۔ بلکہ وراثتاً

اس پر ایمان رکھتے ہیں۔ اور اسلام اپنے ساتھ دلائل رکھتا ہے۔ کوئی بات رسمی طور پر یا وراثتاً نہیں منواتا۔ اس لئے اصل میں شرح صدر اسی کا ہوتا ہے تو خدا تعالےٰ نے فرمایا۔ اے انسان! کیا ہم نے تجھے ایسی جگہ پر کھڑا نہیں کر دیا کہ تو ضد اور ہٹ کی وجہ سے یا یہ تقلید آبائی مسلمان بنا رہے بلکہ ہم نے تجھے ایسے دلائل اور براہین دیئے ہیں۔ اور ایسی مضبوط جگہ پر کھڑا کیا ہے کہ تجھے کبھی وہم بھی نہیں آسکتا کہ اسلام جھوٹا ہے یا اس کی کوئی بات غلط ہے۔ اب بتاؤ کیا یہ ایک بہت بڑا انعام نہیں؟ کہ انسان کو خدا تعالےٰ ایک ایسے مذہب کا پیرو بنائے جسکی نسبت کبھی وہم بھی نہ آسکتا ہو کہ جھوٹا ہے اور پھر اس مذہب پر چلکر انسان خدا تعالےٰ کو اسی دُنیا میں دیکھ لے۔ اس سے بڑھ کر اور کیا انعام ہوسکتا ہے۔ دوسرے مذاہب والے گو ماں باپ کی وجہ سے یا قومی لحاظ سے اپنے اپنے مذاہب پر شرح صدر رکھیں۔ لیکن جب بھی عقل کی روشنی ان کو پہنچے گی۔ اور وہ اپنے مذہب کے اصولوں پر غور کرینگے تو سمجھ لینگے۔ کہ ہمارے پاس کوئی دلائل اور براہین نہیں ہیں۔ ایک دفعہ ایک پادری سے میری گفتگو ہوئی۔ پہلے روز مسئلہ وحدانیت پر بات چیت ہوئی۔ تو کہنے لگا۔ کہ یہ باریک مسئلہ ہے ایشیائی دماغ اس کو نہیں سمجھ سکتے۔ میں نے کہا مسیح بھی تو ایشیائی ہی تھے۔ کیا ان کو بھی اسکی سمجھ آئی تھی یا نہیں۔ اس پر خاموش ہوگیا۔ اور کہنے لگا۔ اچھا کل گفتگو کرینگے۔ دوسرے دن پھر میں اس کے پاس گیا . . . . . اس دن مسئلہ کفارہ پر بحث ہوئی۔ آخر کار بہت گھبرایا۔ کبھی عینک اُتارتا کبھی اِدھر جھانکتا کبھی اُدھر۔ اور آخر کہنے لگا کہ میں اس مسئلہ کو اس لئے مانتا ہوں کہ عیسائیوں کے گھر پیدا ہُوا ہوں۔ ورنہ میرے پاس اس کے متعلق کوئی دلائل نہیں ہیں غرض اس میں کچھ شک نہیں کہ اسلام کے سوا جسقدر بھی دوسرے مذاہب ہیں وہ ایسی باتوں کے متعلق تو کچھ نہ کچھ دلائل رکھتے ہیں۔ جو اسلام کے مطابق ہیں۔ اور وہ بھی اسلام ہی کے سُنے سُنائے۔ لیکن وہ جو اسلام کے خلاف ہیں۔ اُن کی اُن کے پاس کوئی دلیل نہیں ہے یُونہی ان کے معتقد ہیں۔ اور اسی وقت تک ان پر شرح صدر رکھتے ہیں جب تک کہ ان کے متعلق انھوں نے سوچا نہیں یا غور نہیں کیا جس طرح ایک پاگل اپنے آپ کو بادشاہ کہتا ہے اور اس پر شرح صدر بھی رکھتا ہے۔ کیوں اس لئے کہ وہ اس حقیقت کو سوچ نہیں سکتا۔ کہ میں کیا ہوں۔ اسی طرح ایک کافر کا کفر پر شرح صدر ہوتا ہے لیکن اس لئے نہیں کہ وہ اپنے پاس اسکی تائید میں کوئی معقول دلائل اور براہین رکھتا ہے بلکہ اس لئے کہ اس کو کفر ورثتاً ملا ہوتا ہے اور وہ اس کے

متعلق سوچتا نہیں اور غور نہیں کرتا لیکن اسلام ایک ایسا مذہب ہے کہ اسکی باتوں پر جتنا بھی کوئی غور کرے اور سوچے اتنا ہی اس کے دل پر اسکی سچائی اور صداقت نقش ہوتی جاتی ہے۔ اور شرح صدر حاصل ہوتا جاتا ہے۔ اور باریک در باریک باتیں کھلتی جاتی ہیں۔ یہی اسلام اور دیگر مذاہب میں ایک بہت بڑا فرق ہے کہ ان پر غور و فکر کرنے سے انسان کشیدہ خاطر ہوتا۔ اور جسقدر زیادہ غور کرے۔ اتنا ہی بدظن ہوتا جاتا ہے۔ لیکن اسلام کے مسائل پر جتنا بھی زیادہ غور کیا جائے۔ اتنا ہی زیادہ گرویدہ ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ اگر کوئی اسلام کے متعلق شک میں ہوتا ہے یا کسی بات کو غلط سمجھتا ہے تو اسی لئے کہ اس نے اسلام کے متعلق غور نہیں کیا ہوتا۔ اور اچھی طرح سوچا نہیں ہوتا۔ تو اس آیت کے یہ معنی ہیں کہ اے مسلمان! کیا ہم نے تجھے اسلام جیسے مذہب پر کھڑا نہیں کیا۔ اور براہین و دلائل سے تیرا شرح صدر نہیں کیا۔ ضرور کیا ہے تو جب تجھ کو ہم سے یہ نعمت حاصل ہوئی ہے تو تجھے معلوم ہے کہ تیرا کیا فرض ہے تو دیکھ ایک کافر جسکو ورثہ میں اپنا مذہب ملا ہوتا ہے اور وہ اس کے سچے ہونے کی کوئی دلیل اپنے پاس نہیں رکھتا وہ اپنے مذہب کی اتباع کے لئے کیا کیا کوششیں کر رہا ہے۔ تو پھر تو جو اسلام کو سچا سمجھتا ہے اور ورثہ کے طور پر نہیں بلکہ دلائل اور براہین کے ساتھ۔ تو تجھے اس پر عمل کرنے کے لئے کس محنت اور ہمت سے کام کرنا چاہیئے +

خدا تعالےٰ نے پہلی حجت ہر ایک مسلمان پر اس طرح فرمائی کہ اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ۔ کیا اسلام کی وجہ سے ہم نے تیرا سینہ نہیں کھول دیا یعنے اسلام کے متعلق سب باتوں کے تجھے براہین اور دلائل دے دیئے ہیں۔ اب تو سمجھ کہ تجھے کس محنت اور کوشش سے کام لینا چاہیئے +

پھر فرمایا۔ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ۔ جب انسان کو کوئی کام بتایا جائے تو اس کو یہ مشکل پیش آتی ہے کہ اب میں اسے کروں کس طرح کروں۔ اس وقت اسکے سامنے دو باتیں ہوتی ہیں۔ ایک یہ کہ جس طرح میں کام کرنا چاہتا ہوں یہ درست اور ٹھیک ہے یا نادرست اور غلط۔ دوسرے یہ کہ کونسا طریق ایسا ہے کہ میں اسے آسانی سے کرسکوں اور ناواقفی کا جو بوجھ مجھ پر پڑا ہوا ہے۔ اُس کو اُتار دوں۔ واقعہ میں جب تک کسی کام کے کرنے کا طرز اور طریق معلوم نہ ہو۔ انسان پر ایک بہت بڑا بوجھ ہوتا ہے۔ لیکن جب اس کے کرنے کا کوئی رستہ معلوم ہو جائے تو وہ بوجھ اُتر جاتا ہے۔ اسی لئے گورنمنٹ برطانیہ نے جو ایک بہت دانا گورنمنٹ ہے ہر ایک محکمہ کے کاروبار کے

فارم اور نقشے بنا دیئے ہیں تا جو کوئی بھی کام کرے وہ آسانی سے کر سکے۔ اس طرح ہر ایک انسان سہولت سے کام کر سکتا ہے۔ لیکن اگر ایسا نہ ہو تو ہزارہا ملازم بھی اس قدر کام نہ کر سکیں جسقدر موجودہ صورت میں چند آدمی کر لیتے ہیں تو کام کرنے والے کو کام کے طریق بتا دینا ایک بڑی مدد اور تائید ہوتی ہے۔ اور اگر ایسا نہ کیا جائے تو ہر ایک انسان کام کے بوجھ کو نہیں اُٹھا سکتا۔ تو خدا تعالیٰ نے فرمایا کہ یہی نہیں کہ جس راستہ کی طرف تم لوگوں کو بُلاتے ہو۔ اُس کے لئے ہم نے تمہیں بڑے بڑے دلائل اور براہین دے دیئے ہیں۔ بلکہ یہ بھی ہے کہ وہ بوجھ جسکو انسان آپ اُٹھانا چاہتا تھا۔ اور اس نے اسکی کمر توڑ دی تھی۔ ہم نے اس کو بھی دُور کر دیا۔ یعنی خدا نے اپنے تک پہنچنے کا طریق اور رستہ بھی خود ہی بتا دیا۔ دیکھو جتنی قوموں نے خدا تعالےٰ کے پاس اپنی عقل سے پہنچنا چاہا ہے۔ انکی کمر ٹوٹ گئی ہے اور وہ ہرگز کامیاب نہیں ہو سکیں۔ اس زمانہ میں ایسی قوم کی تازہ مثال برہمو سماج کی ہے۔ تو خدا تعالےٰ نے فرمایا کہ ایک ایسا بوجھ جس نے تیری کمر کو توڑ دینا تھا اس کو ہم نے اُٹھا دیا ہے چنانچہ خدا تعالےٰ نے قرآن کریم کے ذریعہ وہ سب باتیں بتا دی ہیں جنکی ہدایت انسانی کے لئے ضرورت تھی۔ اب انسان کا اتنا ہی کام ہے کہ قرآن شریف کو کھولکر پڑھ لے۔ اور ان پر عمل کرنا شروع کر دے۔ اب بوجھ ہلکا ہو گیا۔ اور کمر سیدھی ہو گئی۔ تو فرمایا وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ پھر انسان کو خیال آتا ہے کہ جو کام میں کر رہا ہوں یہ اچھا ہے۔ اور اس کے کرنے کا طریق بھی مجھے معلوم ہو گیا ہے لیکن اس کا کوئی نتیجہ بھی ہو گا یا نہیں۔ اس کے لئے فرمایا۔ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ۔ اس کا فائدہ یہ ہو گا کہ تمہارا درجہ اتنا بلند ہو گا۔ اتنا بلند ہو گا کہ تم کیا تمہارا ذکر بھی بلند کر دیا جائے گا۔ یہ بہت بڑا درجہ ہے۔ کیوں؟ اس لئے کہ بہتیرے انسان ایسے ہوتے ہیں جو آپس میں درجہ کے لحاظ سے تو برابر ہوتے ہیں لیکن ذکر میں برابر نہیں ہوتے۔ مثلاً کسی سلطنت کے وزرا کو ہی لے لو بعض کو گو بہت عرصہ گذر چکا ہے لیکن ان کے نام ابھی تک مشہور ہیں اور بعض کو کوئی جانتا بھی نہیں۔ انگریزوں کی سلطنت کے بھی بہت سے وزیر ہیں۔ لیکن ذکر بلند چند کا ہی ہے تو ذکر کا بلند ہونا خاص خاص لوگوں کے حصہ میں آتا ہے۔ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے ہم نے تیرا ذکر بہت بلند کر دیا ہے یعنی اگر کوئی اس تیرے بتائے ہوئے راستہ پر چلے گا۔ تو کوئی اس کا نام مٹا نہیں سکے گا۔ دیکھ لو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم تو خاتم النبیین تھے۔ آپ کا کیا ذکر ہے۔ دوسرے لوگوں ہی دیکھو جو قرآن کریم پر

پھیلے کہ کتنا ان کا ذکر بلند ہوا۔ آج اگر کوئی سکندر جیسے عظیم الشان بادشاہ کو علی الاعلان گالیاں نکالے تو نکال سکتا ہے یا گشتاسپ اور طہماسپ کو برا بھلا کہنا چاہے تو کہہ سکتا ہے فراعنہ مصر اور قیاصرۂ قسطنطنیہ کو گالیاں دے سکتا ہے۔ اور کوئی ہتھکڑی اس کے ہاتھوں میں نہیں پڑتی مگر اسلام کے بزرگوں کو کوئی گالیاں دے تو اُسے معلوم ہو جائے کہ مسلمانوں کو کس طرح جوش آتا ہے۔ اور ایک ایسی حکومت بھی جس کا اور مذہب ہے اسکے گرفتار کرنے کے لئے تیار ہو جاتی ہے۔ حالانکہ اگر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع نہ کرتے تو انکی کیا حیثیت تھی۔ ایک معمولی تاجر تھے لیکن جب وہ قرآن کریم کی تعلیم پر چلے تو لاکھوں آدمی انکے لئے جانیں قربان کرنے کیلئے تیار ہیں اور انکا ذکر کہ بلند ہوا۔ کیا اور کسی کو حاصل ہوا۔ اس سے زیادہ حضرت مسیح موعودؑ کو دیکھ لو۔ قادیان کی کیا ہستی تھی اور کون اسے جانتا تھا۔ لیکن خدا تعالیٰ کی ایسی تائید اور نصرت ہوئی کہ جو کسی اور شہر کو حاصل نہیں ہوئی۔ جانتے ہو یہ کس طرح ہوئی۔ اس طرح کہ ایک شخص نے ایسے وقت میں اسکے مشہور عام ہونے کے متعلق کہا۔ جبکہ اس شخص کو گاؤں کے لوگ بھی نہ جانتے تھے بلکہ پاس پاس کے گاؤں والے بھی ناواقف تھے۔ آپ ایک حجرے میں بیٹھنے والے تھے لیکن دیکھتے ہو۔ اب وہی انسان ہے کہ جو تمام دنیا میں بلند ہو گیا ہے۔ انگلستان کے عوام لوگ جو نشۂ حکومت میں ہندوستانیوں کو کالے لوگ کہتے ہیں۔ ان میں سے کئی ہیں جنھوں نے آپ کی غلامی کو اپنے لئے فخر سمجھا ہے۔ انہی میں کے ایک نے لکھا ہے کہ میں کبھی نہیں سوتا جبتک کہ احمد مسیح موعودؑ پر درود نہ بھیج لوں۔ تو چونکہ اس انسان نے قرآن کریم کا عملی نمونہ پورے طور پر دکھایا۔ اس لئے وہ لوگ جو اپنے آپ کو ذی وجاہت اور صاحب عزت سمجھتے تھے اور بڑے بڑے ہندوستانیوں کو کالا آدمی کہتے تھے وہ نہیں سوتے مگر آپ پر درود بھیج کر۔ تھوڑا ہی عرصہ ہوا۔ ولایت سے ایک عورت نے لکھا تھا کہ ایک رات میں نے ٹیچنگز آف اسلام کو پڑھا۔ اور پڑھ کر میری نیند اڑ گئی۔ اور میں ساری رات جاگتی رہی۔ میں تھوڑا سا پڑھتی اور پھر غور کرتی کہ کیا ایسا لکھنے والا کوئی انسان دنیا میں ہو سکتا ہے۔ پھر وہ لکھتی ہے کہ کاش! وہ پاک انسان زندہ ہوتا تو میں اس کو ہاتھ ہی لگا لیتی۔ اور مجھے پورا یقین ہے اگر ہاتھ لگاتی۔ تو روحانیت بجلی کی طرح میرے جسم میں داخل ہو جاتی۔ اچھا اگر میں نے اس کو نہیں دیکھا تو یہی شکر ہے کہ اس کے دیکھنے والے کو ہی دیکھ لیا ہے (یعنے چودھری فتح محمد صاحب کو) تو یہ ذکر بلند ہوتا ہے۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ۔ اے مسلم تیرا ذکر بہت ہی بلند کیا جائے گا یہ کتنا بڑا انعام ہے پھر فرمایا فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ

یُسۡرًا اِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ یُسۡرًا۔ بعض آدمی ایسے ہوتے ہیں۔ جن کا ذکر تو بلند ہو جاتا ہے۔ لیکن انکی ذات کو اس سے کچھ فائدہ نہیں پہنچتا۔ جیسے کہ ایک فوجی آدمی اپنی بہادری اور جان نثاری سے بہت بڑی فتح حاصل کرے لیکن ساتھ ہی مارا بھی جائے۔ تو گو اس کا نام مشہور ہو جائے گا۔ لیکن اس کو کچھ فائدہ نہوگا۔ اسی طرح یہاں بھی کسی کو خیال ہو سکتا تھا کہ ممکن ہے کہ میرا نام تو بلند ہو جائے لیکن مجھے کوئی فائدہ نہ پہنچے۔ اس لئے فرمایا اے مسلم تو یہ خیال مت کر کہ اس رستہ میں تجھے کوئی غم۔ تکلیف اور دکھ اس قسم کا بھی آئے گا جس کا تجھے کچھ فائدہ نہ پہنچے گا۔ دنیا کے لوگ سکھ حاصل کرنے کیلئے بڑی بڑی محنتیں کرتے اور تکلیفیں اٹھاتے ہیں اور پھر بسا اوقات ایسا ہوتا ہے کہ وہ کچھ فائدہ نہیں اٹھا سکتے۔ لیکن ہمارے راستہ میں اگر ایک دکھ اور تکلیف برداشت کرنی پڑے تو ہم اسکے بدلہ میں دو سکھ دینگے اور کوئی ذرا سی محنت اور کوشش بھی رائگان نہیں جانے دینگے ✦

دیکھو اس لڑائی میں بہت بڑی تعداد انسانوں کی ماری جا چکی ہے لیکن طرفین سے ابھی تک کوئی نہیں تھکتا۔ کیوں اس لئے کہ وہ کہتے ہیں کہ دنیاوی کامیابی حاصل ہو۔ لیکن دیکھو خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم ایک دکھ کے بدلے تجھے دو سکھ دینگے یعنی ایک سکھ اس دنیا میں اور ایک آخرت میں۔ پس اے مسلم تو سوچ کہ تجھے خدا تعالیٰ کا قرب حاصل کرنے کے لئے کس قدر محنت اور کوشش کرنی چاہیئے ✦

فَاِذَا فَرَغۡتَ فَانۡصَبۡ۔ لیکن ہم یہ نہیں کہتے کہ تو دنیا کے کاروبار کو چھوڑ کر بیٹھ جا۔ اور کوئی کام نہ کر۔ بلکہ جب تو ان کاموں سے فارغ ہو لے تو تجھے چاہیئے کہ خدا کے ملنے اور اس کا قرب حاصل کرنے کے لئے کوشش کرے۔ خدا تعالیٰ انسان کو فرماتا ہے کہ ہم تجھ سے اتنی قربانی نہیں چاہتے کہ سب کچھ چھوڑ دیں۔ بلکہ ہم یہ کہتے ہیں کہ یہ بھی کرو۔ اور ہمارے ملنے کی کوشش بھی کرتے رہو۔ یہ خدا تعالیٰ نے انسان کے لئے آسانی کر دی ہے۔ دنیا کے کام اس طرح نہیں ہوتے کہ دو کاموں میں انسان مصروف رہے مثلاً اس طرح کہ فوجی سپاہی لڑے بھی۔ اور کوئی دوسرا کام بھی کرے۔ یا طالب علم پڑھے بھی اور محنت مزدوری بھی کرے۔ لیکن خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ فَاِذَا فَرَغۡتَ فَانۡصَبۡ۔ ہم یہ نہیں چاہتے کہ تو سب کچھ چھوڑ دے بلکہ صرف اسقدر کہ فراغت کے وقت ہمارے حضور میں پہنچنے کے لئے محنت کیا کر اور اپنے رب کی طرف جھک جایا کر ✦

اب اس محنت کو دیکھو۔ اور پھر اس انعام کو دیکھو۔ اگر انعام سے اس کا مقابلہ کیا جائے تو اس کے مقابلہ میں محنت کچھ بھی نہیں۔ پس ہر ایک مومن کو یہ محنت کر کے اس بڑے انعام کو ضرور حاصل کرنا چاہیئے ✦

اللہ تعالیٰ ہم سب کو اسلام پر شرح صدر عطا فرمائے اور ہمارے رستہ کو صاف کر دے ہماری کوششوں کو کامیاب اور بامراد کرے۔ قرآن شریف کی سمجھ عطا فرمائے اور اس طریق پر چلنے کی توفیق دے۔ جس پر چلکر اسکی رضامندی حاصل ہو جائے۔ آمین ✦

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

# تقریر حضرت فضل عمر خلیفۃ المسیح ثانیؓ

## جو ۲۷ دسمبر ۱۹۱۵ء کو جلسہ سالانہ پر ہوئی

(ظہر سے اوّل)

اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

(سورۃ الصف)

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لِمَ تَقُوْلُوْنَ مَا لَا تَفْعَلُوْنَ ○ كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ اَنْ تَقُوْلُوْا مَا لَا تَفْعَلُوْنَ ○ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الَّذِيْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِهٖ صَفًّا كَاَنَّهُمْ بُنْيَانٌ مَّرْصُوْصٌ ○ وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ لِمَ تُؤْذُوْنَنِيْ وَقَدْ تَّعْلَمُوْنَ اَنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ ۖ فَلَمَّا زَاغُوْۤا اَزَاغَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ ۖ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ○ وَاِذْ قَالَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ يٰبَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ مُّصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ

مِنَ التَّوْرٰىةِ وَمُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ يَّاْتِيْ مِنْ بَعْدِي اسْمُهٗٓ اَحْمَدُ ؕ
فَلَمَّا جَآءَهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ وَمَنْ اَظْلَمُ
مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُوَ يُدْعٰٓى اِلَى الْاِسْلَامِ ؕ
وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ يُرِيْدُوْنَ لِيُطْفِـُٔوْا
نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ ؕ وَاللّٰهُ مُتِمُّ نُوْرِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ ۝
هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ
عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ
اٰمَنُوْا هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى تِجَارَةٍ تُنْجِيْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝
تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ
بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝
يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَيُدْخِلْكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا
الْاَنْهٰرُ وَمَسٰكِنَ طَيِّبَةً فِيْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝
وَاُخْرٰى تُحِبُّوْنَهَا ؕ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ ؕ
وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُوْنُوْٓا اَنْصَارَ اللّٰهِ
كَمَا قَالَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ لِلْحَوَارِيّٖنَ مَنْ اَنْصَارِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ؕ
قَالَ الْحَوَارِيُّوْنَ نَحْنُ اَنْصَارُ اللّٰهِ فَاٰمَنَتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْۢ
بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ وَكَفَرَتْ طَّآئِفَةٌ ۚ فَاَيَّدْنَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا
عَلٰى عَدُوِّهِمْ فَاَصْبَحُوْا ظٰهِرِيْنَ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

(سورۃ الجمعہ)

يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ
الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ۝ هُوَ الَّذِيْ بَعَثَ فِي الْاُمِّيّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ
يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ۗ

وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۙ۝ وَّاٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۭ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝

اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اور برکتیں اور سلامتی ہو تم لوگوں پر۔ جو خدا تعالیٰ کے لئے اپنے گھروں کو چھوڑ کر اس لئے یہاں آئے ہو کہ خدا تعالیٰ کی بتائی ہوئی کوئی بات سُنو۔ اللہ تعالیٰ بخیل نہیں کنجوس نہیں۔ ظالم نہیں اور کسی کے حقوق نہیں مارتا۔ پس یہ مت سمجھو۔ کہ تمہاری یہ کوششیں اور محنتیں ضائع جائینگی۔ نہیں نہیں بلکہ یہ سود اور بڑے سود کے ساتھ واپس آئینگی۔ اور اپنے ساتھ بڑے بڑے انعام و اکرام لائینگی۔ کیونکہ اگر کوئی خدا تعالیٰ کی طرف ایک قدم چلکر جاتا ہے۔ تو خدا تعالیٰ اسکی طرف دو قدم آتا ہے۔ اگر کوئی خدا تعالیٰ کی طرف دو گز چلکر جاتا ہے تو خدا تعالیٰ اسکی طرف دو گز آتا ہے۔ اور اگر کوئی خدا تعالیٰ کیطرف چلکر جاتا ہے تو خدا تعالیٰ اسکی طرف دوڑ کر آتا ہے۔ پس وہ لوگ جو خدا تعالیٰ کے لئے اپنے گھروں سے چلکر یہاں آئے ہیں۔ اُن کو بشارت ہو۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو کوئی خدا تعالیٰ کیطرف چلکر جاتا ہے۔ خدا تعالیٰ اسکی طرف دوڑ کر آتا ہے۔ اگر آپ لوگ یہاں خدا کے لئے چلکر آئے ہیں تو خدا تعالیٰ تمہاری طرف دوڑ کر آئیگا۔

## وسیع جلسہ گاہ کی ضرورت

مَیں نے کچھ آیات اس وقت پڑھی ہیں۔ ان کے پڑھنے کی غرض انشاء اللہ میں ابھی بتاؤں گا۔ لیکن پہلے میں ایک اور بات بیان کر دینا ضروری سمجھتا ہوں اور وہ یہ کہ پچھلے سال کے تجربہ سے معلوم ہُوا تھا۔ اور اس سال تو ثابت ہی ہو گیا ہے کہ ہمارے اجتماع کے لئے پہلی جگہیں کافی نہیں ہیں۔ خدا تعالیٰ ہماری جماعت میں دن بدن ایسی برکتیں ڈال رہا ہے کہ ہمارے ہاتھ جو کچھ انتظام کرتے ہیں اور ہمارے دل جو کچھ سوچتے ہیں اس سے بہت بڑھ کر خدا کی مخلوق آجاتی ہے ہم ہر سال یہ سمجھتے ہیں کہ بس اسقدر مکانات اور دیگر اسباب کافی ہوگا۔ خدا تعالیٰ ان کو ناکافی ثابت کر دیتا ہے۔ اس دفعہ ہمارے منتظموں نے جلسہ کے لئے جو تیاری کی تھی۔ وہ بہ نسبت پہلے کے بہت زیادہ تھی۔ لیکن خدا تعالیٰ نے آنیوالوں میں ایسی برکت ڈالی ہے کہ وہ ناکافی نکلی ہے۔ اور دن بدن خدا تعالیٰ کے فضل اور کرم زیادہ سے زیادہ نازل ہو رہے ہیں۔ ہماری ہر سال کی یہ ترقی ظاہر کرتی ہے کہ خدا تعالیٰ کے خاص الخاص فضل ہم پر ہو

رہے ہیں اور وہ دن جلد آنیوالے ہیں کہ ہماری ترقی کو دیکھ کر مخالف لوگوں کی آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ جائینگی۔ اور نشانات دیکھ کر محو حیرت ہو جائینگے اور وہ لوگ دیکھینگے جو یہ سمجھتے تھے کہ یہ سلسلہ مٹ جائے گا۔ کہ خود مٹ گئے ہیں۔ اور اسی دُنیا میں ان پر موت وارد ہوگئی ہے لیکن یہ سلسلہ ترقی پر ترقی کر رہا ہے۔ غرض ایک طرف خدا کی یہ برکتیں ہو رہی ہیں اور دوسری طرف ہمارا یہ بھی فرض ہے کہ جو لوگ یہاں آئیں۔ ان کو ہم کچھ باتیں سُنائیں۔ اور ان کے فرائض سے ان کو آگاہ کریں۔ اسلئے اب لیکچراروں کو بولنے کے لئے بہت زیادہ زور لگانا پڑتا ہے تاکہ سب کے کانوں تک انکی آواز پُہنچ جائے لیکن پھر بھی نہیں پُہنچ سکتی۔ اس لئے میرا ارادہ ہے۔ کہ آیندہ لکچروں کے لئے یہ تدبیر کی جائے۔ کہ لکچر کسی بند مکان میں نہوں۔ جیسا کہ اس سال ہال میں تجویز تھی۔ بلکہ کھلے میدان میں ہوں۔ اور وہ اس طرح کہ ایک احاطہ بنایا جائے۔ جسکی اطراف کو ڈھلوان کر دیا جائے۔ اس طرح بہت سے لوگ لکچرار کی آواز کو اچھی طرح سُن سکینگے۔ یورپ میں اسی طرح کیا جاتا ہے اور بہت سے لوگ آواز کو سُن سکتے ہیں۔ حتّٰی کہ دس دس ہزار آدمیوں کا مجمع بھی آسانی سے لکچر سُن سکتا ہے۔ تو اگر خدا تعالےٰ نے توفیق دی۔ تو میں اس جلسہ کے بعد اس لکچر گاہ کے بنانے کی تجویز کرونگا۔ اس صورت میں عورتوں کے لئے بھی انتظام ہو سکتا ہے۔ اب عورتوں کے لئے انتظام کرنا چاہا تھا۔ اور اسی غرض کے لئے سکول کے ہال میں جلسہ کا انتظام کیا گیا تھا۔ لیکن جگہ ناکافی ہوئی۔ اور پھر گھر پر ہی عورتوں کے لکچروں کا انتظام کرنا پڑا۔ پس اگر خدا تعالیٰ نے توفیق دی۔ تو آیندہ سال اس طرح جلسہ گاہ کا انتظام کیا جائے گا۔ انتظام جلسہ کے متعلق اسقدر کہنے کے بعد میں اپنے مضمون کی طرف لوٹتا ہوں۔ اس دفعہ میرا منشا یہ تھا کہ جب جلسہ پر دوست واحباب آئیں تو میں بعض ایسی باتیں جو بہت ضروری ہیں۔ ان کے سامنے بیان کروں۔ اور کچھ نصائح جو اللہ تعالےٰ سمجھائے کروں۔ لیکن آخرکار میری توجہ اس طرف پھری۔ کہ جہاں نصیحتوں اور دیگر باتوں کی ضرورت ہے۔ وہاں یہ بھی ضرورت ہے کہ احباب کو ان مسائل سے بھی واقف کیا جائے۔ جن سے انھیں روزمرہ واسطہ پڑتا ہے۔ اس لئے مَینے چاہا کہ ان کو بھی مختصرًا بیان کردوں +

## پیغامیوں کی بدزبانی

اس وقت جماعت احمدیہ میں اختلاف کی وجہ سے بہت جھگڑا

پیدا ہوگیا ہے اور اس کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ فریق ثانی نے تہذیب اور شرافت کو بالکل ترک کردیا ہے اور ہمیں اسقدر گالیاں دی ہیں کہ غیر احمدی اخباروں نے بھی آج تک نہیں دی تھیں میری نسبت اس وقت تک جو کچھ انھوں نے کہا ہے۔ وہ تو ایک بہت بڑی فہرست ہے۔ جس کا اس مختصر وقت میں بیان کرنا مشکل ہے لیکن اس میں سے کسی قدر میں بتاتا ہوں۔ وہ عام طور پر اور کثرت سے مجھے نوح کا بیٹا کہتے ہیں یعنی وہ جو حضرت نوح کے کشتی پر سوار ہونے کے وقت باوجود حضرت نوح کے بلانے کے ان کے پاس نہ آیا۔ اور اُن کو اس نے قبول نہ کیا۔ اور طوفان میں غرق ہوگیا۔ اور وہ جو کافروں میں سے تھا بلکہ کفار کا سردار تھا اور جو شرارت میں اس قدر بڑھا ہوا تھا کہ قرآن کریم میں بھی اس کا ذکر کیا گیا ہے۔ اور اپنے قول کی وہ یہ دلیل دیتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا نام چونکہ خدا تعالےٰ نے نوح رکھا ہے۔ اور تم ان کے بیٹے ہو۔ پس تم نوح کے بیٹے ہو۔ ہم کہتے ہیں حضرت مسیح موعودؑ کو تو ابراہیم بھی کہا گیا ہے۔ جن کا بیٹا اسمٰعیل تھا۔ تو اگر تمہاری ہی دلیل درست ہے تو پھر مجھے اسمٰعیل کیوں نہیں کہتے۔ پھر وہ میری نسبت کہتے ہیں۔ کہ یہ دجال ہے کذاب ہے۔ مفتری ہے۔ خائن ہے لوگوں کے مال کھا جاتا ہے۔ خدا سے دُور ہے۔ پوپ ہے وغیرہ وغیرہ۔ غرض یہ اور اسی قسم کے اور بہت سے الفاظ ہیں جو میری نسبت وہ استعمال کرتے ہیں۔ لیکن مجھے ان کے اس طرح کہنے سے کچھ گھبراہٹ نہیں۔ اور میرا دل ذرا بھی ان کی باتوں سے متاثر نہیں ہوتا۔ کیونکہ میں جانتا ہوں کہ جب انسان دلائل سے شکست کھاتا اور ہار جاتا ہے۔ تو گالیاں دینی شروع کردیتا ہے۔

اور جسقدر کوئی زیادہ گالیاں دیتا ہے اسی قدر اپنی شکست کو ثابت کرتا ہے آپ لوگوں نے کئی دفعہ دیکھا ہوگا کہ ایک کمزور شخص مار تو کھاتا جاتا ہے لیکن گالیاں بھی دے رہا ہوتا ہے تو اب چونکہ ہم انکو شکست پر شکست دے رہے ہیں اور وہ ہار پر ہار کھاتے چلے جارہے ہیں اسلئے وہ گالیوں پر اُتر آئے ہیں انکے آدمی ہم میں آکر مل رہے اور وہ دن بدن کم ہو رہے ہیں۔ انکے پاس ہمارے دلائل اور براہین کا کوئی جواب نہیں ہے اس لئے بد زبانی کے ہتھیار کو استعمال کر رہے ہیں۔ دیکھو جب بیعت ہوئی تھی۔ اُس وقت جماعت کا اکثر حصہ ان کے ساتھ تھا چنانچہ انھوں نے خود بھی لکھا تھا کہ ہماری طرف جماعت کے بہت آدمی ہیں لیکن مجھے خدا تعالیٰ نے اسی وقت بتا دیا تھا کہ لیمزقنھم میں ان کو ٹکڑے ٹکڑے کردونگا۔ اس کے یہ معنے نہیں کہ انکی ہڈیاں توڑ کر ان کے ٹکڑے ٹکڑے کئے جائینگے۔ بلکہ یہ کہ خدا تعالیٰ ان میں سے لوگوں کو توڑ توڑ کر ہماری

طرف لے آئے گا اور ہم میں شامل کرے گا۔ حضرت مسیح موعودؑ کو بھی یہی الہام ہوا تھا جس کے آپ نے یہی معنے کئے ہیں۔ اس میں شک نہیں وہ اس بات سے بھی چڑتے ہیں۔ کہ میں کیوں اپنے الہام اور رؤیا شائع کرتا ہوں۔ لیکن میں کہتا ہوں کہ جب یہ باتیں تمام قوم کے متعلق ہوں تو کیوں نہ انھیں شائع کیا جائے۔ بیشک اگر میرے الہام کسی ایک شخص کے ساتھ تعلق رکھتے۔ تو میں بیان نہ کرتا لیکن جب یہ قومی معاملہ ہے تو کیوں چھپایا جائے۔ پس اسی لئے میں اپنے وہ رؤیا جو جماعت کے متعلق ہوں شائع کرتا رہا ہوں اور کرتا رہوں گا۔ پھر میرے ساتھ ہماری جماعت کے اور لوگوں کو بھی اسی طرح گالیاں دیتے ہیں۔ ہم سب کا نام انھوں نے محمودی رکھا ہوا ہے۔ اور اپنے خیال میں ہمیں یہ بھی گالی ہی نکالتے ہیں لیکن نادان یہ نہیں سمجھتے کہ یہ کوئی گالی نہیں۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو بھی کفار گالیاں دیتے تو آپ فرماتے۔ کہ میرا نام محمدؐ ہے جس کے معنے ہیں ۔ ۔ ۔ تعریف کیا گیا۔ پھر مجھے کس طرح گالی لگ سکتی ہے۔ اسی لئے عرب کے کفار جب آپ کو گالی دیتے۔ تو اس وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نام محمدؐ نہ لیتے بلکہ مذمم کہتے۔ اس کے متعلق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے کہ اگر یہ لوگ میرا نام محمدؐ لے کر گالیاں دیں تو مجھے گالی لگ ہی نہیں سکتی۔ کیونکہ جسے خدا پاک ٹھہرائے کون ہے جو اسکی نسبت کچھ کہہ سکے۔ اور اگر مذمم کہکر گالیاں دیتے ہیں۔ تو دیتے جائیں یہ میرا نام ہی نہیں۔ کفار عرب اہل زبان تھے اس لئے وہ اتنی سمجھ رکھتے تھے۔ کہ محمدؐ نام لیکر ہم گالی نہیں دے سکتے۔ لیکن یہ چونکہ عربی نہیں جانتے اس لئے یہ گالی دیتے ہیں کہ تم محمودی ہو۔ ہم کہتے ہیں۔ خدا تعالیٰ کا بڑا ہی فضل ہے کہ ہم محمودی ہیں۔ کیونکہ یہ تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ مقام ہے جسکی نسبت خدا تعالےٰ نے فرمایا ہے۔ عَسٰی اَنْ یَّبْعَثَکَ رَبُّکَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا۔ اگر ہمارا رسول کریم سے اس عظیم الشان درجہ کے ذریعہ سے تعلق قائم ہو جسے اللہ تعالےٰ نے انعام عظیم کے طور پر آپ کے لئے وعدہ فرمایا ہے تو ہمارے لئے اس سے زیادہ ہمارا فخر اور کیا ہو سکتا ہے۔ غرض یہ فتنہ بڑھتا ہی گیا۔ اور ابھی تک بڑھ ہی رہا ہے۔ اور عجیب عجیب اعتراض ہمارے خلاف پیدا کئے جاتے ہیں۔ مثلاً مولوی محمد علی صاحب میری نسبت لکھتے ہیں کہ یہ اپنے آپ کو پاک اور معصوم عن الخطا کہتا ہے میں نے اس کے جواب میں لکھا کہ یہ بالکل غلط ہے۔ میں اپنے آپ کو ایسا نہیں سمجھتا۔ اور نہ ہی کوئی انسان ہو کر ایسا سمجھ سکتا ہے لیکن اس کے جواب میں انھوں نے لکھا کہ میاں صاحب نے یہ جواب صرف لوگوں کو دھوکہ دینے کے لئے

دے دیا ہے۔ ورنہ واقعہ میں وہ اپنے آپ کو ایسا ہی سمجھتے ہیں۔ اسکی دلیل یہ ہے کہ انھوں نے ابھی تک اپنی کوئی غلطی شائع نہیں کی۔ اور نہ ہی کسی غلطی کا اعتراف کیا ہے۔ میں کہتا ہوں غلطی کا ہونا اور بات ہے اور غلطی کرنے کا امکان اور بات ہے۔ اور ان دونوں باتوں میں بہت بڑا فرق ہے۔ لیکن یہ عجیب بات ہے کہ وہ باوجود ایم اے ہونے کے اور امیر قوم کہلانے کے اتنا نہیں سمجھ سکتے کہ غلطی کرنا اور کرسکنا الگ الگ باتیں ہیں۔ میں نے یہ کبھی نہیں کہا اور نہ اب کہتا ہوں۔ کہ میں غلطی نہیں کرسکتا۔ لیکن اگر میری طرف سے کسی غلطی کا اعلان نہ ہونا اس بات کا ثبوت ہے کہ میں غلطی نہیں کرسکتا تو کوئی شخص مولوی صاحب سے پوچھے کہ جناب مولوی صاحب میاں صاحب تو آپ کی اس دلیل کی رو سے بیشک اپنے آپ کو معصوم عن الخطا سمجھتے ہیں۔ مگر آپ یہ تو بتائیں کہ آپ نے اس وقت تک اپنی غلطیوں کے کتنے اشتہار دیئے ہیں اور کتنی غلطیوں کا اعتراف کیا ہے کیا آپ کو بھی معصوم عن الخطا سمجھ لیا جائے۔ کتنے تعجب اور حیرانی کی بات ہے کہ مجھ پر وہ سوال کیا جاتا ہے جو خود ان پر پڑتا ہے۔ لیکن پھر بھی وہ اسی پر اڑے ہوئے ہیں۔ اگر ان کی طرف سے اپنی غلطیوں کے اعتراف میں کوئی اشتہار شائع ہوچکا ہوتا تب تو وہ مجھے یہ کہنے کا حق رکھتے تھے۔ لیکن جب انھوں نے خود ہی ایسا نہیں کیا۔ تو پھر مجھ سے کیوں یہ توقع رکھتے ہیں۔ لیکن میں اقرار کرتا ہوں کہ میں غلطی کرسکتا ہوں اور اس بات کا بھی اعتراف کرتا ہوں کہ مَیں نے غلطی بھی کی ہے اور بہت بڑی غلطی کی ہے۔ جو یہ ہے کہ مَیں نے اپنے اخباروں کو سمجھایا کہ ان کے متعلق کچھ نہ لکھو لیکن مَیں نے دیکھا ہے کہ جب بھی ہمارے اخباروں نے میرے کہنے پر خاموشی اختیار کی۔ جب ہی وہ گالیوں اور بدزبانی میں بڑھ گئے۔ اور طرح طرح کے جھوٹ اور بہتان لکھنے شروع کردیئے۔ مَیں نے یہ غلطی کی اور بڑی غلطی کی۔ کہ اپنے اخباروں کو ان کے متعلق لکھنے سے روکا۔ چونکہ انسان غلطی کرتا ہے مَیں نے بھی یہ غلطی کی۔ ایک دوست ایک قصہ سُنایا کرتے تھے۔ کہ ایک دفعہ میں سفر میں گیا تو ایک مسجد میں ٹھہرا۔ وہاں ایک شخص بیٹھا تھا۔ وہ بے تحاشا مجھے گالیاں دینے لگ گیا۔ اور میں خاموش سُنتا رہا۔ اور خیال کرتا رہا۔ کہ میں اب کروں تو کیا کروں اور اسے کیونکر چپ کراؤں۔ لیکن کچھ نہ سوجھتا۔ آخر کچھ دیر کے بعد اسی جگہ سے ایک صف میں سے ایک اور شخص نکلا اور وہ اس کو گالیاں دینے لگ گیا۔ جب اس نے بھی گالیاں دینی شروع کیں۔ تب جاکر وہ پہلا شخص خاموش ہُوا۔ بعد میں معلوم ہُوا کہ یہ دونوں دیوانے تھے۔ اور اتفاق سے اس جگہ اکٹھے

ہوگئے تھے۔ اسی طرح اگر ادھر سے چُپ ہو جائیں۔ تو وہ گالیوں میں بڑھے چلے جاتے ہیں اور اعتراض پر اعتراض کرتے چلے جاتے ہیں۔ اور آگا پیچھا کچھ نہیں دیکھتے۔ لیکن اگر ان کے اعتراضات کا جواب دیا جائے اور ظاہر کیا جائے کہ جو اعتراضات وہ ہم پر کرتے ہیں وہ ہم پر نہیں بلکہ ان پڑتے ہیں تو پھر اپنے حملوں میں وہ ذرہ محتاط ہو جاتے ہیں +

غرض اس جھگڑے میں ہمارا روپیہ اور وقت بہت کچھ ضائع ہُوا نہ ان کے حملوں پر خاموش ہو سکتے ہیں کہ بعض کمزور طبائع لوگوں کو ابتلا نہ آجائے اور نہ ان کا جواب دینے کو دل چاہتا ہے کیونکہ اِس وقت اور اس روپیہ کو خدمت دین اسلام میں خرچ کرنے سے بہت سے نیک نتائج کے نکلنے کی امید ہوتی ہے مگر مجبوراً ان لوگوں کیطرف توجہ کرنی ہی پڑتی ہے اس وقت بھی جیسا کہ مینے ابھی بتایا ہے۔ گو میں اَور مضامین بیان کرنا چاہتا تھا۔ لیکن موجودہ اختلاف کی وجہ سے دو اختلافی مسائل پر بھی کچھ بیان کرنا ضروری خیال کرتا ہوں۔ اور پہلے انہی کو شروع کرتا ہوں +

پہلا مسئلہ یہ ہے کہ آیا حضرت مسیح موعودؑ کا نام **احمد** تھا یا آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا۔ اور کیا سورۂ صف کی آیت جس میں ایک رسول کی جس کا نام **احمد** ہوگا بشارت دیگئی ہے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے متعلق ہے یا حضرت مسیح موعود کے متعلق +

## اِسْمُہٗٓ اَحْمَدُ کی پیشگوئی کے مصداق حضرت مسیح موعود ہیں۔

میرا یہ عقیدہ ہے کہ یہ آیت مسیح موعود کے متعلق ہی اور احمد آپ ہی ہیں لیکن اس کے خلاف کہا جاتا ہے کہ احمد نام رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم کا ہے۔ اور آپ کے سوا کسی اور شخص کو احمد کہنا آپ کی ہتک ہے۔ لیکن میں جہاں تک غور کرتا ہوں میرا یقین بڑھتا جاتا ہے اور میں ایمان رکھتا ہوں کہ احمد کا جو لفظ قرآن کریم میں آیا ہے۔ وہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے متعلق ہی ہے۔ میں اس بات کے ثبوت میں اپنے پاس خدا کے فضل سے دلائل رکھتا ہوں۔ اور تمام دنیا کے عالموں اور فاضلوں کے سامنے بیان کرنے کے لئے تیار ہوں۔ حتّٰی کہ میں انعام رکھنے کے لئے بھی تیار ہوں۔ اور اگر کوئی میرے دلائل کو غلط ثابت کر دے۔ اور قرآن کریم سے اور احادیث صحیحہ سے یہ بات ثابت کر دے کہ

احمد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نام تھا نہ کہ صفت۔ اور یہ کہ جو نشانات احمد کے قرآن کریم میں آتے ہیں وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر چسپاں ہوتے ہیں اور یہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ پیشگوئی اپنے پر چسپاں فرمائی ہے تو میں ایسے شخص کو ایک مقرر تاوان جو فریقین کو منظور ہو دینے کے لئے تیار ہوں +

یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو احمد کہنے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہتک نہیں۔ اور اس سے یہ مُراد نہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم احمدؐ نہ تھے۔ آپ احمدؐ تھے اور ضرور تھے لیکن احمد آپ کی صفت تھی نہ کہ آپ کا نام۔ اور جو شخص یہ کہے کہ احمدؐ آپ کی صفت نہ تھی وہ جھوٹا ہے کیونکہ صحیح احادیث سے یہ بات ثابت ہے اور اگر آپ احمد نہ ہوتے تو حضرت مسیح موعود احمد ہو ہی کیونکر سکتے تھے کیونکہ آپ نے جو کچھ حاصل کیا ہے آپ کی ہی شاگردی سے حاصل کیا ہے۔ لیکن باوجود اس کے یہ کہنا درست نہیں کہ رسول اللہ صلعم کا نام احمد تھا۔ اور اس قول پر غیر مبائعین کا یہ شور مچانا کہ اس طرح رسول کریم صلعم کی ہتک ہو گئی۔ بالکل غلط اور فضول ہے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اس میں کوئی ہتک نہیں کیا حضرت موسیٰ کو موسیٰ کہنے سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہتک ہے یا حضرت ابراہیم کو ابراہیم کہنے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہتک ہے اگر ایسا نہیں تو حضرت مسیح موعود کو احمد کہنے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کیوں ہتک ہونے لگی۔ کسی شخص کا پیشگوئی کا مصداق ہونا دلائل سے معلوم ہوتا ہے۔ اور جب دلائل اس بات کو ثابت کرتے ہیں کہ اس پیشگوئی کے مصداق حضرت مسیح موعود ہیں۔ تو رسول کریم صلعم کی اس میں کس وجہ سے ہتک ہوئی۔ یہ کہنا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا نام احمد نہیں۔ آپ کی ہتک نہیں ہے۔ کیونکہ صرف نام کا بغیر نام کی صفات کے ہونا کچھ فائدہ نہیں رکھتا۔ جب تک کسی میں اس کے نام کے مطابق اوصاف نہ پائے جاتے ہوں۔ نام کوئی قابل عزت بات نہیں۔ دیکھو بعض لوگوں کا نام عبدالرحمٰن اور عبدالرحیم ہوتا ہے۔ لیکن وہ کام عبدالشیطان کے کرتے ہیں۔ اسی طرح بعض کا نام نیک اور شریف ہوتا ہے۔ لیکن دراصل وہ بد اور بدوضع ہوتے ہیں تو ماں باپ کا رکھا ہوا نام کوئی عزت کی شئے نہیں ہو جاتا۔ اگر ہم رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے متعلق یہ کہیں۔ کہ رسول اللہ میں احمد کی صفت نہیں پائی جاتی۔ تو یہ آپکی ہتک ہے۔ لیکن یہ کہنا کہ آپکا نام احمد نہیں ہرگز آپ کی ہتک کرنا نہیں کہلا سکتا بلکہ یہ ایک امر

واقعہ کہلائے گا۔ پس جبکہ نام فضیلت کا ذریعہ نہیں ہوتا بلکہ کام فضیلت کا ذریعہ ہوتے ہیں تو پھر آپ کا نام احمد نہ ماننے میں آپ کی ہتک کس طرح ہوسکتی ہے۔ اگر رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم کا نام محمدؐ بھی نہوتا۔ بلکہ کچھ اور ہوتا۔ توکیا اس میں آپ کی ہتک ہوجاتی اور کیا آپ کی برکات میں کمی آجاتی۔ آپ کا نام جو کچھ بھی ہوتا وہی بابرکت ہوتا اور اس نام پر دُنیا اسی طرح فدا ہوتی جس طرح اب محمدؐ نام پر فدا ہوتی ہے۔ کیونکہ لوگ آپ کے نام پر فدا نہیں ہوتے بلکہ درحقیقت آپ کے کام پر فدا ہوتے ہیں۔ پس اگر یہ کہا جاتا ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا نام احمد نہیں۔ ہاں احمدؐ کی صفات آپ میں پائی جاتی ہیں۔ تو پھر نادان ہے وہ جو یہ کہے کہ ایسا کہنے سے آپکی ہتک ہوتی ہے ✦

قرآن کریم میں جو احمدؐ کی خبر دیگئی ہے اس کے متعلق میَنے وہ آیات پڑھ دی ہیں جن میں احمدؐ کا ذکر ہے اور اب میں خداتعالےٰ کے فضل سے بتاتا ہوں کہ ان آیات میں احمدؐ کا اصل مصداق حضرت مسیح موعود ہی ہیں اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم صرف صفت احمدیّت کی وجہ سے اس کے مصداق ہیں ورنہ جس احمدؐ نام انسان کے متعلق خبر ہے وہ حضرت مسیح موعود ہی ہیں ✦

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لِمَ تَقُوْلُوْنَ مَا لَا تَفْعَلُوْنَ كَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰهِ اَنْ تَقُوْلُوْا مَا لَا تَفْعَلُوْنَ ○ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الَّذِيْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِهٖ صَفًّا كَاَنَّهُمْ بُنْيَانٌ مَّرْصُوْصٌ ○ وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ لِمَ تُؤْذُوْنَنِيْ وَقَدْ تَّعْلَمُوْنَ اَنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ فَلَمَّا زَاغُوْۤا اَزَاغَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ ط وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ○

(ترجمہ) تسبیح کرتی ہے اللہ کے لئے ہر ایک وہ چیز جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے۔ اور وہی غالب اور حکمت والا ہے۔ اے مومنو۔ کیوں وہ بات کہتے ہو جو خود نہیں کرتے۔ یہ بات اللہ کو بڑی ہی ناپسند ہے کہ دوسروں کو وہ کچھ کہو جو تم خود نہیں کرتے۔ اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو پسند کرتا ہے جو اس کے راستہ میں اس طرح صفیں باندھکر لڑتے ہیں کہ گویا سیسہ پگلائی ہوئی عمارت ہیں۔ اور جب کہا موسیٰ نے اپنی قوم کو کہ اے قوم کیوں مجھے ایذا دیتے ہو۔ اور تحقیق تم یہ بات جانتے ہو کہ میں خدا کا رسول ہو کر تمہاری طرف آیا ہوں۔ پس جب انہوں نے کجی کی تو خدا نے ان کے دلوں کو کج

کردیا۔ اور اللہ فاسقوں کی قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے اس واقعہ کے بعد
حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ایک واقعہ بیان فرمایا ہے کہ جب عیسیٰ بن مریم نے بنی اسرائیل کو کہا کہ اے
بنی اسرائیل میں اللہ کا رسول ہو کر تمہاری طرف آیا ہوں۔ اور ان باتوں کی تصدیق کرتا ہوں جو
مجھ سے پہلے کہی گئی ہیں۔ تورات سے۔ اور تمھیں خوشخبری دیتا ہوں اس رسول کی جو میرے بعد
آئے گا اور اس کا نام **احمد** ہوگا +

اب یہاں سوال ہوتا ہے۔ کہ وہ کونسا رسول ہے۔ جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد آیا۔ اور
اس کا نام احمدؐ ہے۔ میرا اپنا دعویٰ ہے۔ اور میں نے یہ دعویٰ یونہی نہیں کر دیا۔ بلکہ حضرت مسیح موعودؑ
علیہ السلام کی کتابوں میں بھی اسی طرح لکھا ہوا ہے۔ اور حضرت خلیفۃ المسیح اولؓ نے بھی
یہی فرمایا ہے کہ مرزا صاحب احمدؐ ہیں۔ چنانچہ ان کے درس کے نوٹوں میں یہی چھپا ہوا ہے۔ اور
میرا ایمان ہے کہ اس آیت کے مصداق حضرت مسیح موعود علیہ السلام ہی ہیں۔ ہاں پہلے پہلے
جب حضرت خلیفۂ اول سے یہ بات میں نے سُنی تو ابتداء اسے قبول نہ کیا۔ اور بہت کچھ اس کے
متعلق بحثیں ہوتی رہیں لیکن جب میں نے اس پر غور کیا تو خدا تعالےٰ نے اس کے متعلق میرا سینہ
کھول دیا۔ اور دلائل قاطعہ اور براہین ساطعہ عنایت فرما دیئے۔ اور میں نے اس خیال کو قبول کیا +

ان آیات میں خدا تعالیٰ نے اول حضرت موسیٰ علیہ السلام کا ذکر فرمایا ہے۔ کہ جب وہ اپنی قوم
میں آئے۔ اور انکی قوم نے انھیں دُکھ دیئے۔ تو انھوں نے کہا۔ کہ میں خدا کی طرف سے تمہارے پاس
رسول ہو کر آیا ہوں مجھے قبول کر لو۔ لیکن جب انھوں نے قبول نہ کیا اور کجی اختیار کی۔ تو خدا تعالےٰ
نے بھی ان کے دلوں کو کج کر دیا۔ اس ذکر کے بعد خدا تعالےٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد
کے تمام انبیاء کا ذکر چھوڑ دیا ہے اور صرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ذکر کیا ہے۔ اسکی غرض سوائے
اس کے اور کچھ نہیں ہے۔ کہ جس طرح حضرت موسیٰ علیہ السلام کے تیرہ سو سال بعد حضرت مسیحؑ
آئے تھے۔ اسی طرح آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے تیرہ سو سال بعد جو مثیل موسیٰ ہیں مسیح موعود
آئے گا + اور اسمہ احمد کا جملہ اس کو صاف کر دیتا ہے کیونکہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا نام
احمدؐ نہ تھا۔ بلکہ محمدؐ تھا۔ چنانچہ اس آیت زیر بحث کو چھوڑ کر جس میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم
کو احمد کہکر مخاطب نہیں فرمایا بلکہ صرف حضرت مسیح کی ایک پیشگوئی بیان فرمائی ہے جو خود

زیر بحث ہے کسی جگہ بھی قرآن کریم میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو احمد نام سے یاد نہیں کیا گیا اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نام احمد ہوتا اور جیسا کہ لوگ بیان کرتے ہیں والدہ کو الہام کے ذریعہ سے یہ نام بتایا گیا ہوتا تو قرآن کریم میں جو وحی الٰہی ہے اوّل تو احمد نام ہی آتا۔ اور اگر محمدؐ بھی آتا تو احمد بعض مقامات پر ضرور آتا وہ عجیب الہامی نام تھا کہ قرآن کریم اس نام سے ایک دفعہ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں پکارتا۔ دوسری دلیل آپ کا نام احمدؐ نہ ہونے کی یہ ہے کہ کسی حدیث سے یہ ثابت نہیں کہ آپ کا نام احمد تھا۔ کلمۂ شہادت جس پر اسلام کا دارومدار ہے اس میں بھی محمدؐ رسول اللہ کہا جاتا ہے کبھی احمد رسول اللہ نہیں کہا جاتا حالانکہ اگر آپکا نام احمدؐ ہوتا تو کلمۂ شہادت کی کوئی روایت تو یہ بھی ہوتی کہ اشھد ان احمد رسول اللہ پنجوقتہ اذان میں بھی یہ بانگ بلند محمدؐ رسول اللہ کہکر آپ کی رسالت کا اعلان کیا جاتا ہے کبھی احمدؐ رسول اللہ نہیں کہا جاتا۔ تکبیر میں بھی محمدؐ ہی آنحضرت کا نام آتا ہے اور درود میں بھی آنحضور صلعم کو محمدؐ نام لیکر ہی یاد کیا جاتا ہے اور اسی نام کے رسول پر خدا تعالیٰ کی رحمتیں بھیجی جاتی ہیں۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے خطوط کی نقلیں موجود ہیں ان سب میں آپؐ نے اپنے دستخط کی جگہ محمدؐ نام کی ہی مُہر لگائی ہے ایک خط میں بھی احمد اپنا نام تحریر نہیں فرمایا۔ پھر صحابہ کرام کی گفتگوئیں احادیث میں مذکور ہیں لیکن ایک دفعہ بھی ثابت نہیں ہوتا کہ کسی صحابی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو احمد کہکر پکارا ہو اور نہ انکی آپس کی گفتگو میں ہی یہ نام آتا ہے نہ تاریخ سے ثابت ہے کہ آپ کا نام احمد رکھا گیا تھا بلکہ تاریخ سے بھی یہی ثابت ہے کہ آپ کا نام محمدؐ رکھا گیا تھا آپ کے مخالف جسقدر تھے جن میں خود آپکے رشتہ دار اور چچا بھی شامل تھے سب آپ کو محمدؐ نام سے پُکارتے تھے۔ یا شرارت سے مذمم کہکر پکارتے تھے کہ وہ بھی محمدؐ کے وزن پر ہے۔ غرض جسقدر بھی غور کریں اور فکر کریں۔ آپ کا نام قرآن کریم سے احادیث سے کلمۂ اذان سے تکبیر سے درود سے آپ کے خطوط سے۔ معاہدات سے تاریخ سے صحابہ کے اقوال سے محمدؐ ہی معلوم ہوتا ہے نہ کہ احمد۔ پھر اس قدر دلائل کے ہوتے ہوئے کیونکر کہہ سکتے ہیں کہ آپکا نام احمد تھا۔ اگر احمد بھی آپ کا نام ہوتا تو مذکورہ بالا مقامات میں محمد صلعم نام کے ساتھ آپکا نام احمد بھی آتا ۔۔۔ اور کچھ نہیں تو ایک آدھ جگہ احمد نام سے آپ کو پکارا جاتا۔ یا کلمۂ شہادت میں بجائے اشھد ان محمدا رسول اللہ کے احمد رسول اللہ بھی پڑھنا جائز ہوتا۔ مگر ایسا نہیں ہے نہ یہ بات

رسول کریمؐ سے ثابت ہے اور نہ صحابہ سے۔ اب ان واقعات کے ہوتے ہوئے ہر ایک شخص سمجھ سکتا ہے کہ آپ کا نام احمدؐ نہ تھا +

پس اس آیت میں جس رسول احمد نام والے کی خبر دی گئی ہے وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نہیں ہو سکتے ہاں اگر وہ تمام نشانات جو اس احمد نام رسول کے ہیں آپ کے وقت میں پورے ہوں تب بیشک ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس آیت میں احمد نام سے مراد احمدیت کی صفت کا رسول ہے کیونکہ سب نشانات جب آپ میں پورے ہو گئے تو پھر کسی اور پر اس کے چسپاں کرنے کی کیا وجہ ہے۔ لیکن یہ بات بھی نہیں جیسا کہ میں آگے چلکر ثابت کرونگا +

دوسری صورت یہ تھی کہ اِسْمُہٗ اَحْمَدُ والی پیشگوئی میں کوئی ایسا لفظ ہوتا جسکی وجہ سے ہم کسی غیر پر اُسے چسپاں نہ کر سکتے۔ مثلاً یہ لکھا ہوتا کہ وہ خاتم النبیین ہو گا۔ اور چونکہ خاتم النبیین صرف رسول کریمؐ ہی ہیں اور ایک ہی شخص خاتم النبیین ہو سکتا ہے اس لئے ہم کہہ سکتے تھے کہ گو بعض نشانات آپ کے وقت میں اپنے ظاہر الفاظ میں پورے نہیں ہوئے لیکن جب ایک ایسی صریح علامت موجود ہے جو آپ کے سوا کسی اور میں پائی ہی نہیں جا سکتی تو ان باتوں کی کوئی اور تاویل ہوگی اور بہر حال یہ پیشگوئی آپ پر ہی چسپاں ہوتی ہے لیکن یہ بات بھی نہیں اس پیشگوئی میں کوئی ایسا لفظ نہیں جس سے یہ ثابت ہو کہ یہ پیشگوئی خاتم النبیین کے متعلق ہے نہ کوئی اور ایسا لفظ ہے جسکی وجہ سے ہمیں یہ پیشگوئی ضرور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر چسپاں کرنی پڑے۔ سوم باوجود آپ کا نام احمد نہ ہونے کے آپ پر یہ پیشگوئی چسپاں کرنے کی یہ وجہ ہو سکتی تھی کہ آپ نے خود فرما دیا ہوتا کہ اس آیت میں جس احمد کا ذکر ہے وہ میں ہی ہوں لیکن احادیث سے ایسا ثابت نہیں ہوتا نہ سچی نہ جھوٹی نہ وضعی نہ قوی نہ ضعیف نہ مرفوع نہ مرسل کسی حدیث میں بھی یہ ذکر نہیں کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اس آیت کو اپنے اوپر چسپاں فرمایا ہو اور اس کا مصداق اپنی ذات کو قرار دیا ہو پس جب یہ بھی بات نہیں تو پھر کیا وجہ ہے کہ ہم خلاف مضمون آیت کے اس پیشگوئی کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر چسپاں کریں۔ ایک چوتھی مجبوری بھی ہو سکتی تھی جسکی وجہ سے ہم یہ آیت رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم پر چسپاں کرنے کے لئے مجبور تھے اور وہ یہ کہ انجیل میں صرف ایک ہی نبی احمد کی خبر دی گئی ہوتی۔ اس صورت میں واقعہ میں مشکل تھی کہ اگر اس پیشگوئی کو ہم کسی اور شخص پر

